آیات نمبر 28 تا 35 میں ازواج مطہرات سے خطاب اور نبی (ﷺ) سے تعلق کی بنا پر ان کے درجات اور ذمہ داریوں کا ذکر۔ غیر مردوں سے بات چیت میں احتیاط برتنے اور بلا ضرورت گھر سے نہ نکلنے کی تاکید

یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ قُلۡ لِّاَزۡوَاجِكَ اِنۡ كُنۡتُنَّ تُرِدۡنَ الۡحَیٰوةَ الدُّنۡیَا وَ زِیۡنَتَهَا فَتَعَالَیۡنَ اُمَتِّعۡكُنَّ وَ اُسَرِّحۡكُنَّ سَرَاحًا جَمِیۡلًا ﴿۲۸﴾ اے پیغمبر ﷺ! آپ اپنی بیویوں سے کہہ دیجئے کہ اگر تم دنیا کی زندگی کا عیش اور اس کی زینت چاہتی ہو تو آؤ میں تمہیں کچھ مال و متاع دے کر خوش اسلوبی سے رخصت کر دوں وَ اِنۡ كُنۡتُنَّ تُرِدۡنَ اللّٰهَ وَ رَسُوۡلَهٗ وَ الدَّارَ الۡاٰخِرَةَ فَاِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ لِلۡمُحۡسِنٰتِ مِنۡكُنَّ اَجۡرًا عَظِیۡمًا ﴿۲۹﴾ اور اگر تم اللہ، اس کے رسول اور آخرت کے گھر کی طلب گار ہو تو جان لو کہ اللہ نے تم میں سے نیکی کرنے والی بیویوں کے لئے بہت بڑا اجر تیار کر رکھا ہے یٰنِسَآءَ النَّبِیِّ مَنۡ یَّاۡتِ مِنۡكُنَّ بِفَاحِشَةٍ مُّبَیِّنَةٍ یُّضٰعَفۡ لَهَا الۡعَذَابُ ضِعۡفَیۡنِ ؕ وَ كَانَ ذٰلِكَ عَلَی اللّٰهِ یَسِیۡرًا ﴿۳۰﴾ اور اے نبی کی بیویوں! تم میں سے جو کوئی بھی ناپسندیدہ یا نافرمانی کی بات کرے گی تو اسے دہری سزا دی جائے گی اور ایسا کرنا اللہ کے لئے بہت آسان ہے۔

وَ مَنۡ يَّقۡنُتۡ مِنۡكُنَّ لِلّٰهِ وَ رَسُوۡلِهٖ وَ تَعۡمَلۡ صَالِحًا نُّؤۡتِهَاۤ اَجۡرَهَا مَرَّتَيۡنِ ۙ وَ اَعۡتَدۡنَا لَهَا رِزۡقًا كَرِيۡمًا ﴿۳۱﴾ اور تم میں سے جو کوئی اللہ اور اس کے رسول کی فرمانبردار ہو گی اور عمل صالح کرتی رہے گی تو ہم اسے دوہرا اجر دیں گے اور اس کے لئے ہم نے نہایت عمدہ رزق تیار کر رکھا ہے يٰنِسَآءَ النَّبِىِّ لَسۡتُنَّ كَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ اِنِ اتَّقَيۡتُنَّ فَلَا تَخۡضَعۡنَ بِالۡقَوۡلِ فَيَطۡمَعَ الَّذِىۡ فِىۡ قَلۡبِهٖ مَرَضٌ وَّ قُلۡنَ قَوۡلًا مَّعۡرُوۡفًا ﴿ۚ۳۲﴾ اے نبی کی بیویوں ! تمہارا مرتبہ کسی عام عورت جیسا نہیں ہے، اگر تم پرہیز گار رہنا چاہتی ہو تو غیر مردوں سے بات کرتے ہوئے نرم لہجہ مت اختیار کرو، کہیں ایسا نہ ہو کہ جس کسی کے دل میں خرابی ہے وہ کوئی غلط خیال قائم کر بیٹھے اور ہمیشہ صاف اور سیدھے طریقہ سے بات کرو وَ قَرۡنَ فِىۡ بُيُوۡتِكُنَّ وَلَا تَبَرَّجۡنَ تَبَرُّجَ الۡجَاهِلِيَّةِ الۡاُوۡلٰى وَ اَقِمۡنَ الصَّلٰوةَ وَ اٰتِيۡنَ الزَّكٰوةَ وَ اَطِعۡنَ اللّٰهَ وَ رَسُوۡلَهٗ ؕ اپنے گھروں میں بیٹھی رہو اور گزشتہ دور جاہلیت کی طرح اپنی زیب وزینت کی نمائش نہ کرتی پھرو، نماز کی پابندی کرو اور زکوٰۃ ادا کرتی رہو اور اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرتی رہو اِنَّمَا يُرِيۡدُ اللّٰهُ لِيُذۡهِبَ عَنۡكُمُ الرِّجۡسَ اَهۡلَ الۡبَيۡتِ وَيُطَهِّرَكُمۡ تَطۡهِيۡرًا ﴿ۚ۳۳﴾ اے نبی کے گھر والو! اللہ تو یہی چاہتا ہے کہ تم سے ہر قسم کی آلودگی کو دور رکھے اور تمہیں خوب پاک و صاف کر دے وَ اذۡكُرۡنَ مَا يُتۡلٰى فِىۡ بُيُوۡتِكُنَّ مِنۡ اٰيٰتِ اللّٰهِ وَ الۡحِكۡمَةِ ؕ اللہ کی آیات اور حکمت کی باتیں جو تمہارے گھروں میں پڑھ کر سنائی جاتی ہیں انہیں

یاد رکھو اِنَّ اللّٰهَ كَانَ لَطِيۡفًا خَبِيۡرًا ﴿٣٤﴾ بلاشبہ اللہ بہت باریک بین اور سب کے حال سے باخبر ہے

رکوع [۴]

اِنَّ الۡمُسۡلِمِيۡنَ وَ الۡمُسۡلِمٰتِ وَ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ وَ الۡمُؤۡمِنٰتِ وَ الۡقٰنِتِيۡنَ وَ الۡقٰنِتٰتِ وَ الصّٰدِقِيۡنَ وَ الصّٰدِقٰتِ وَ الصّٰبِرِيۡنَ وَ الصّٰبِرٰتِ وَ الۡخٰشِعِيۡنَ وَ الۡخٰشِعٰتِ وَ الۡمُتَصَدِّقِيۡنَ وَ الۡمُتَصَدِّقٰتِ وَ الصَّآئِمِيۡنَ وَ الصّٰٓئِمٰتِ وَ الۡحٰفِظِيۡنَ فُرُوۡجَهُمۡ وَ الۡحٰفِظٰتِ وَ الذّٰكِرِيۡنَ اللّٰهَ كَثِيۡرًا وَّ الذّٰكِرٰتِ ۙ اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمۡ مَّغۡفِرَةً وَّ اَجۡرًا عَظِيۡمًا ﴿٣٥﴾ بلاشبہ اللہ کے احکام کی تعمیل کرنے والے مرد اور اللہ کے احکام کی تعمیل کرنے والی عورتیں، ایمان لانے والے مرد اور ایمان لانے والی عورتیں،، فرماں بردار مرد اور فرماں بردار عورتیں، راست گو مرد اور راست گو عورتیں، صبر کرنے والے مرد اور صبر کرنے والی عورتیں، اللہ کے سامنے عاجزی کرنے والے مرد اور اللہ کے سامنے عاجزی کرنے والی عورتیں، صدقہ و خیرات دینے والے مرد اور صدقہ و خیرات دینے والی عورتیں، روزے رکھنے والے مرد اور روزے رکھنے والی عورتیں، اپنی عصمت کی حفاظت کرنے والے مرد اوراپنی عصمت کی حفاظت کرنے والی عورتیں، کثرت سے اللہ کو یاد کرنے والے مرد اور کثرت سے اللہ کو یاد کرنے والی عورتیں، جان لیں کہ اللہ نے ان کے لئے بڑی مغفرت اور اجر عظیم تیار کررکھا ہے۔

